مخالفین سے منہہ پہیر لیا۔ چنانچہ ایک روز موسیٰ ابن سمیح نے جو شاہی اصطبل کا صاحب الخیل تہا سلطان سے عرض کی کہ ابن بشیر نے میرے مقدمہ مین نا انصافی کی ہے اور ایسے احکام جاری کئے ہین جو خارج الاقتدار ہین سلطان نے جواب دیا کہ تیرے بیان کی صحت اسی وقت ہو سکتی ہے تو جا اور ابن بشیر سے ملاقات کر اگر تو اوس مین کامیاب ہوا تو مین تجہکو سچا سمجھونگا اور اس کو عہدے سے معزول کر دونگا ورنہ اس کا نتیجہ یہہ ہوگا کہ مین اوس کو اور زیادہ عزیز رکھونگا۔ چنانچہ موسیٰ حسب الحکم ابن بشیر کے مکان پر گیا اور اوس سے ملنے کی خواہش ظاہر کی۔ سلطان نے موسیٰ کے عقب مین اس واقعہ کی تحقیق کے لیئے دو مخبرون کو بہی روانہ کیا۔ ان مین سے ایک واپس آیا اور الحکم سے عرض کیا کہ جب موسیٰ نے قاضی سے ملنے کی کوشش کی۔ قاضی کے ایک ملازم نے موسیٰ سے کہا کہ قاضی کہتا ہے کہ اگر تجہکو کسی عدالتی معاملے مین کچھہ کہنا ہے تو عدالت مین وقت مقررہ پر حاضر ہو الحکم یہہ سُن کر مسکرایا اور کہا کہ مجہکو پہلے ہی یہہ یقین ہو چکا تہا کہ یہی ایک شخص اس عہدے کے لیئے موزون ہے ابن بشیر کی تعریف نہ صرف ایک دو بلکہ جتنے عرب مورخین ہماری نظر سے گزری سب کرتے ہین المقری نے بہی اپنی بے نظیر تاریخ اندلس مین اسی قاضی کی نسبت

ایک ایسا واقعہ بیان کیا ہے جس کا اظہار اس مقام پر نامناسب نہ ہوگا - وہ تحریر کرتا ہے کہ الحکم کے چچا سعید الخیر ابن عبدالرحمن الداخل نے دعویٰ کیا سعید الخیر کی مختار نے ایک دستاویز جایداد متنازعہ کی نسبت قاضی کے سامنے پیش کی - اس دستاویز پر مختلف لوگون کی شہادت موجود تھی لیکن اُن گواہون مین سے سوائے سلطان الحکم اور ایک اور شخص کے کوئی زندہ نہ تھا فریق ثانی نے یہہ عذر پیش کیا کہ جب تک دستخطون کی تصدیق نہ ہو دستاویز منظور نہین ہوسکتی ابن بشیر نے اس عذر کو تسلیم کیا اور فریق اول کو حکم دیا کہ وہ گواہون کو عدالت مین حاضر کرے - قاضی کے اس فیصلے سے سعید الخیر بہت متعجب ہوا اور سلطان سے عرض کیا کہ کیا اب ہماری حکومت اس قدر کمزور ہوگئی کہ ایک قاضی خاص سلطان کی دستخط کو منظور نہین کرتا اور ایسے احکام جاری کرتا ہے جس سے بادشاہ کی تذلیل عام طور پر ہو الحکم نے اپنے چچا کی بہت کچھ تشفی کی اور کہا کہ تو قاضی کی صفات اور منصفانہ طبیعت سے واقف نہین ہے - اس نے یہہ احکام انصاف رسانی کی نیت سے جاری کیئے ہین اور مین بھی نہین چاہتا کہ میری رعایا مین سے جن کی جان و مال میرے ہاتھ مین خدا تعالیٰ نے دی ہے کسی کی حق تلفی ہو - مجھکو معلوم ہے کہ تیرا دعویٰ سچا ہے دستخط کی تصدیق

کردینے مین کیا ہرج ہے یہہ کہکر سلطان نے اپنے دو قانونی مشیرون کو طلب
کیا اور انکے سامنے اپنے ہاتہہ سے اپنی دستخط کی تصدیق کی اور اس کو بند
کرکے انہین مشیرون کے ذریعہ سے قاضی کے پاس بہیجدیا۔ **ابن بشیر**
نے یہہ شاہی تحریر بغور پڑہی اور **سعید الخیر** کے مختار کی طرف متوجہ ہوکر کہا کہ
جبتک تصدیق کنندہ اصالتاً حاضر ہوکر تصدیق نہ کرے عدالت اس کو منظور نہین
کرسکتی **سعید الخیر** یہہ سنکر پہر **الحکم** کے پاس آیا اور کہا کہ قاضی کی عدول
حکمی اب حد سے بڑہ گئی ہے اگر اس کو فوراً سزا نہ دی گئی تو رعایا کے حقوق
تلف ہون گے اسکے علاوہ شاہی رعب داب کا قائم رہنا محال ہوگا سلطان
نے جواب دیا کہ قاضی نے اپنے فرایض منصبی کو ادا کیا ہے مین اس کو کسطرح
سزا کا مستوجب قرار دون **سعید الخیر** یہہ سنکر اور زیاد بردا شتہ خاطر ہوا اور
عرض کیا کہ کیا تو بہی میرے حقوق کو تسلیم نہین کرتا **الحکم** نے کہا کہ مین پہلے ہی
کہہ چکا ہون کہ تیرا مقدمہ بالکل سچا ہے مجھہ سے جہان تک ہوسکتا تہا مین نے
تیری مدد کرنے مین کوتاہی نہین کی البتہ قاضی کے فیصلے کے خلاف مین کچہہ نکرونگا

**محمد ابن بشیر** نے ۱۹۸ھ ہجری مین **امام شافعی** کے چہہ برس قبل **قرطبہ** مین انتقال کیا
۲۰۲ھ مین سلطان **الحکم** نے اپنے امرا و اراکین سلطنت کو جمع کرکے بیان کیا

کہ اب میری زندگی کے بہت تہوڑے روز باقی رہ گئے ہین میری خوشی ہے کہ اپنے بیٹے عبدالرحمن کو اپنا ولی عہد مقرر کرون میری یہہ خواہش ہے کہ تم سب اس کی اطاعت کو بحلف قبول کرو سب سے پہلے شہزادون نے اور ان کے بعد حاجب اور قاضی القضاۃ اور دیگر ارکان سلطنت نے عبدالرحمن کے ہاتہہ پر بوسہ دیکر اطاعت و فرمانبرداری قبول کی۔ چونکہ اس زمانے مین جنگ موقوف ہتی اور ملک مین امن تہا عبدالرحمن کے ولیعہد ہونے کی عام طور پر خوشی کی گئی اور سلطان کو بہی اپنی باقی عمر آرام سے گزارنے کا موقع ملا الحکم نے ۲۵ ذیقعدہ سنہ ۲۰۶ ہم سنہ ۸۲۲ء روز پنجشنبہ کو انتقال کیا یہہ طویل القامت لاغر اندام آدمی تہا۔ رنگ سانولا دراز بینی جو سامنے سے کسی قدر کج تہی۔



# باب چہارم

عبدالرحمن ثانی کی تخت نشینی۔ عیسائیون کے ساتھہ جنگ۔ یونان کے سفیر کا قرطبہ آنا۔ یحییٰ ابن یحییٰ ابن اللیثی اور عبدالملک ابن حبیب۔ اندلس کا محاصل۔ عبدالرحمن کے ذاتی حالات۔

سلطان الحکم کی وصیت کے موافق عبدالرحمن زینۂ سیر مملکت ہوا تخت پر بیٹھتے ہی اس نے جلیقیہ پر فوج کشی کی اور اوس ملک کا بہت بڑا حصہ اندلس مین شریک کیا اور اس جنگ کے اختتام کے بعد سلطان نے ۲۰۸ھ مین اپنے مشہور سپہ سالار امیر عبدالکریم ابن عبدالواحد کو مع فوج قسطلہ اور البہ کی تسخیر کے لیئے روانہ کیا اس امیر نے عیسائیون کے قلعون پر قبضہ کیا اور ان کو اس معاہدے کی پابندی پر مجبور کیا کہ وہ مسلمانون کو قید سے رہا کرین اور حسب معمول خراج ادا کرتے رہین۔

جنگ مذکور کے بعد سلطان خانگی امور کیطرف متوجہ ہوا لیکن عیسائیون نے

اس کو آرام لینے نہین دیا اور پہر اندلس کی حدود مین آکر مسلمانون کو لوٹنا اور قتل کرنا شروع کیا۔ سلطان نے ۲۲۴ھ مین عبد اللہ ابن عبد اللہ البلنسی کو ان کے مقابلے کے واسطے بہیجا عبد اللہ نے اہل قسطلہ کو شکست فاش دیکر اپنی حدود سے باہر کر دیا اور دوسری جانب ابن موسی نے بادشاہ جلیقیہ کو شکست دیکر سیکڑون عیسائیون کو قتل اور گرفتار کیا لیکن چونکہ ابہی کافی سزا عیسائیون کو نہین ملی تہی عبد الرحمن بذات خود ابن موسی کی مدد کو آیا اور لڑائی کے بعد بہت دور تک اس ملک کو تاراج کرنے کا حکم دیا اور جو قلعے عیسائیون نے سرحد کے قریب قائم کئے تہے اونہین مین اپنی فوج کو چہوڑ کر سلطان قرطبہ واپس آیا

۲۲۶ھ مین عبد الرحمن نے ابن موسی کو فرانسیسیون کے مقابلہ کو بہیجا اور پہر اوسی میدان مین جہان موسی ابن نصیر نے فرانسیسیون کو شکست دی تہی عرب اور عیسائی لڑائی کے لیئے تیار ہوئے۔ اس دفعہ بہی عیسائی تعداد مین مسلمانون سے بہت زیادہ تہے لیکن افسر فوج اپنی مشہور ہمنام امیر سے جرأت اور شجاعت مین کچہہ کم نہ تہا اس نے اپنی فوج کی قلت اور دشمن کی کثرت پر پروا نہین کی اور بلا خوف وہراس فوج مخالف پر حملہ کیا۔ فرانسیسیون نے بہی نہایت

دلیری سے عربون کا مقابلہ کیا اور بہت دیر تک معرکہ کارزار گرم رہا بارے آخر کو فرانسیسی منتشر ہوکر چار طرف بہاگ نکلے اور عرب مظفر و کامیاب اندلس واپس آئے

اس ہی سال موسیٰ ابن موسیٰ اور سلطان کے ایک دوسرے مصاحب خوزی مع فق مین کسی وجہ سے نزاع شروع ہوئی۔ سلطان نے خوزی کی طرفداری کی موسیٰ کو یہہ امر ناگوار گزرا اور یہہ غرسیہ بادشاہ بنبلونہ سے جا ملا اور اوس کو ورغلا کر عربون سے لڑنے پر آمادہ کیا عبدالرحمن نے ان باغیون کے دفع کرنیکے واسطے الحریث کو حکم دیا۔ شروع جنگ مین حریث ایک دو بار کامیاب ہوا لیکن ایک موقع پر دہوکے سے گرفتار ہو گیا۔ سلطان کو جس وقت اس امیر کی گرفتاری اور اپنی فوج کی شکست کی خبر پہونچی اس نے فوراً اپنے بیٹے محمد کو فوج کثیر دیکر اس دہبے کے مٹانے کی غرض سے روانہ کیا۔ شہزادے نے شہر تطلیتہ[1] کا جس مین موسیٰ مع اپنی فوج کے مقیم تہا محاصرہ کر لیا۔ موسیٰ نے جب اپنی کمزوری کے آثار دیکہے عفو جرائم کی استدعا کی شہزادے نے بمصلحت وقت اس درخواست کو منظور کر لیا اور خود غرسیہ کی طرف متوجہ ہوا اس جنگ مین نہ صرف عیسائیون کو شکست ہوئی بلکہ اون کا بادشاہ بہی مارا گیا[2]۔

[1] اس شہر کو انگریزی مین ٹیوڈلہ کہتے ہین۔ [2] مورخ کونڈ نے اس جنگ کا ذکر غلطی سے (دیکہو صفحہ ۴۹)

اس فتح عظیم سے عربون کو بے حد فائدہ پہونچا۔ پادشاہ غرسیہ عیسائی بادشاہون مین ممتاز تہا اور اسی کے بہروسہ پر چہوٹے چہوٹے بادشاہون کو عربون کے مقابلہ کی جرأت پیدا ہوتی تہی جب اس طرف سے سلطان کو اطمینان کامل ہوگیا تو پہر چونکہ شاہ جلیقیہ مثل غرسیہ کے ہمیشہ مصدر شورش اور فساد کا رہا کرتا تہا اور اب غرسیہ کے قتل ہوجانے سے اس کی کمر ہمت شکستہ ہوگئی تہی۔ عبد الرحمن کو یہ قرین مصلحت معلوم ہوا کہ جس قدر جلد ممکن ہو اس بانی شر فساد کو بہی مثل اس کے معین کے تہ تیغ کرنا چاہیئے پس اس نے ۲۳۱ ہجری مین ملک جلیقیہ کی طرف اپنے رایت فتح آیت کو جنبش دی۔ عرب شہر لیون تک بغیر کسی تعرض کے جا پہونچے اور اوس کا محاصرہ کیا لیکن یہ شہر ایسا مضبوط اور مستحکم تہا کہ عرب ایک مدت تک اس کے گرد پڑے رہے اور مختلف دستے فوج کے گرد و نواح مین چہوٹے چہوٹے شہر اور قصبون پر قبضہ کرنے کی غرض سے بہیجتے رہے بالآخر قلعہ کی دیوار کا ایک حصہ ٹوٹا لیکن بے نیل مرام قرطبہ واپس آنا پڑا عربون کی فتوحات متواترہ نے اون کے زور شجاعت اور اون کی ترقی

---

بقیہ نوٹ (صفحہ ۴۸) سلطان محمد کے عہد حکومت مین کیا ہے اور یہی غلطی ایک دوسرے مورخ ام رومی نامی نے بہی کی ہے۔ المقری نے اس جنگ کا ۲۲۹ھ مین ہونا بیان کیا ہے جس سے دوسرے عرب مورخین کو بہی اتفاق ہے

علوم وفنون کو دور دور تک مشہور کر دیا تہا یورپ کے چہوٹے اور بڑے بادشاہ کچہہ بوجہ خوف اور کچہہ بوجہ شوق ان سے اتحاد و دوستی بڑہانے اور پیدا کرنے کی فکر مین پڑے ۲۲۵ھ مین طوفیلس بادشاہ قسطنطنیہ نے عبدالرحمن سے دوستانہ تعلقات قایم کرنے کی درخواست کی اوسی زمانے مین خلیفہ المامون اور خلیفہ المعتصم نے یونان پر فوج کشی کی تہی۔ اس بادشاہ کی یہہ ہی خواہش تہی کہ عبدالرحمن کو جس کو وہ عباسیون کا دشمن سمجہتا تہا اپنی مدد پر آمادہ کرے۔ اس نے اپنے نامہ مین یہہ بہی لکہا تہا کہ اگر عبدالرحمن نے اس درخواست کو قبول کیا اور فوج اور روپیہ سے اہل یونان کی مدد کی تو اس کو عمدہ موقع اپنی آبائی سلطنت کے پہر قبضے مین لانے کا ملے گا۔ عبدالرحمن نے اس کے جواب مین اپنے لایق وزیر یحیی الغزال کے ذریعے سے بیش بہا تحائف طوفیلس کو بہیجے اور یہہ سفارت مشید بنای دوستی و یک جہتی جانبین کی ہوئی۔ بادشاہ یونان نے نہایت اعزاز و اکرام سے یحیی سے ملاقات کی اور دعوت و مہمان نوازی مین کوئی دقیقہ اوٹہا نہین رکہا۔ ایک روز یحیی طوفیلس سے باتین کر رہا تہا کہ اس اثنا مین بادشاہ کی بی بی پر تکلف لباس پہنے کمرے مین داخل ہوئی یہہ عورت ایسی حسینہ و جمیلہ تہی کہ یحیی اس کی صورت تکتا رہ گیا۔

اور ایک عرصے تک ایسا محو جمال ہوا کہ اصلا بادشاہ کی موجودگی کا خیال بھی نہ رہا طوفیلس کو سفیر کا یہ فعل بہت ناگوار گزرا۔ مترجم کے ذریعہ سے اس خلاف تہذیب واقعہ کی وجہ پوچھی یحییٰ نے ایسے عمدہ الفاظ مین شہزادی کی تعریف کی کہ دونون کا غصہ مبدل بخوشی ہوگیا اور یحییٰ خوش و کامیاب اندلس واپس آیا۔ اس کی دانشوری اور جادو بیانی کی عبدالرحمن نے بہت کچھہ قدر کی اور اس کو پہر یورپ کے مختلف سلاطین کے پاس بطور سفیر روانہ کیا جہان یہ گیا وہان امیر و غریب سب عزت و توقیر سے پیش آتے تھے۔ آخر عمر مین کسی وجہ سے یہ اندلس سے خارج کردیا گیا۔ بقیہ عمر اس کی مثل سابق عراق اور دیگر بلاد شرقیہ کی سیر و سیاحت مین گزری۔ یحییٰ نے پچاس برس کی عمر مین انتقال کیا

اوسی زمانے مین مجوسیون[1] نے جو یورپ کے شمال مین رہتے تھے اندلس پر حملہ کیا اور اپنے جہازون سے اوتر کر سمندر کے کنارے کے مقامات کو تاخت و تاراج کرنا شروع کیا۔ پہلی فوج جو ان کے اخراج کے لئے بہیجی گئی تہی وہ ناکام رہی لیکن امداد کے پہونچنے کے بعد عربون نے اس غیر قوم کو شکست دی یہ لوگ جہازون پر سوار ہو کر شدونہ کی طرف بہاگے مگر عربی جہازی بیڑون نے انکا تعاقب دور تک کیا

[1] ان کو نارمنز کہتے ہین۔

مگر یہہ وحشی صفت لشبونہ ہوتے ہوئے نظرون سے غائب ہوگئے عبدالرحمن نے سمندر کے کنارے قلعجات مجوسیون کے روکنے کی غرض سے قایم کیے

عبدالرحمن کے عہد حکومت مین بہت سے نامی اور گرامی اہل سیف اور اہل قلم نے سلطنت عباسیہ کو چہوڑ کر اندلس کو اپنا وطن گردانا۔ ان لوگون مین علی ابن نفقی۔ معروف بہ زریاب[1] اوس زمانہ مین علم موسیقی مین دور دور تک مشہور رہتا عبدالرحمن کی طلبی پر اندلس آیا علاوہ اس علم کے یہہ علم نجوم اور علم ہیئت اور جغرافیہ مین کامل دستگاہ رکہتا تہا۔ کہتے ہین کہ اس کو ایک ہزار غزلین حفظ یاد تہین۔ یہ نہایت مہذب و با اخلاق شخص اور فن انشا پردازی مین اور خوش بیانی مین شہرہ آفاق تہا۔ جہان یہہ گیا وہان معزز و ممتاز رہا۔ طباخی مین بہی اس کو بہت کچہہ ملکہ حاصل تہا۔ غرضیکہ انہین خوبیون کے باعث یہہ ایسا مقرب بارگاہ سلطانی ہوا کہ عبدالرحمن اس کو ایک لحظہ کے لیئے بہی اپنے سے جدا نہین کرتا تہا زریاب کی صحبت کا اثر تمام اہل ملک کی طرز معاشرت پر بہی بہت کچہہ پڑا۔ چنانچہ پہلے اس ملک کے عرب اپنے کپڑون کو گلاب یا اور کسی

[1] اس ہی زمانہ سے اندلس کے عربون کو علم موسیقی کا شوق ہوا اور اوس کو اونہون نے درجۂ کمال تک پہنچایا رفتہ رفتہ ان کو تہذیب اخلاق اور نازک خیالی اور نفاست طرز معاشرت نے اہل یورپ کو اپنا مقلد بنالیا۔

خوشبودار پانی مین برائے نام دہولیا کرتے تہے۔ اس نے پانی مین نمک ملواکر کپڑے
دہلوانا شروع کیئے جس سے زیادہ نفاست اور صفائی پیدا ہوئی۔ اسی طرح بعض
ترکاریان جو اوس ملک مین بکثرت ہوتی تہین جن سے عرب بالکل ناواقف تہے
اون کا استعمال شروع کیا اور ہر موسم کے مناسب ایک خاص لباس مقرر
کیا۔ زریاب کی تقلید سے عربون کو بہت سی ایسی باتین معلوم ہوئین جن سے
وہ روزمرہ فائدے اوٹہا سکتے تہے۔

یحییٰ ابن یحییٰ اللیثی اسی عہد مین فقہ اور حدیث کا بہت بڑا عالم گزرا
ہے۔ یہ وہ شخص تہا کہ جس نے اوس زمانہ شور و شر مین ہزارون میل کا سفر گوارا
کیا اور مدینۂ منورہ جاکر مالک ابن انس سے فقہ اور حدیث مین درس لیا اور
ایک زمانہ تک اوس عالم کی صحبت سے مستفید ہوتا رہا اور جو کچہہ کہ اوس نے
بکمال محنت وجانفشانی حاصل کیا تہا اوس کو اندلس مین آکر اپنے ہموطنون
کو بطور تحفہ نذر کیا جو ذوق وشوق یحییٰ کو علم سے تہا وہ اس واقعہ سے ظاہر ہوتا ہے
کہ ایک روز یہہ دوسرے طالب علمون کے ساتہہ بیٹہا ہوا درس لے رہا تہا
کہ ایک بارگی ہاتہی کے اوس طرف سے گزرنے کا غل ہوا۔ چونکہ ہاتہی اس
ملک مین ایک نئی چیز تہی اوس محلہ کے لوگ اور نیز اوس کے ہم درس سب اوس کے

دیکھنے کے لیے جمع ہو گئے لیکن یحیی اپنی جگہہ سے نہین ہلا اور حسب دستور
کتاب دیکھتا رہا مالک ابن انس نے پوچھا کہ ہاتھی تیرے ملک مین نہین ہوتا
پھر تو کیون نہین اوس کو باہر جا کر دیکھتا - جواب دیا کہ مین مغرب سے مشرق
ہاتھی دیکھنے کے لیے نہین آیا بلکہ اس لیے آیا ہون کہ آپ کو دیکھون اور
آپ کی صحبت سے جو میرے ملک کو نصیب نہین خود بھی فائدہ اوٹھاؤن
اور اپنے ہموطنون کو بھی اوس سے مستفید کرون مالک ابن انس کے
منھہ سے بے ساختہ نکلا کہ تو اوس ملک کے لیئے باعث فخر و مباہات ہے
کہ جس مین تجھہ ایسا علو ہمت و بلند حوصلہ آدمی پیدا ہوا -

سلطان عبد الرحمن نے ایک مرتبہ اپنے نامور علماء کو طلب کیا اور
اون سے کہا کہ مجھہ سے ایک سخت خطا سرزد ہوئی ہے کہ مین رمضان مین دن کو
محل مین چلا گیا - اس کا کفارہ کس طرح ممکن ہے یحیی نے جو اوس وقت علماء
کے گروہ مین موجود تھا عرض کی کہ یا امیر اگر تو دو مہینے متواتر روزہ رکھے تو البتہ
تیری بخشش کی صورت ہو سکتی ہے - حاضرین یہہ سن کر خاموش ہو گئے لیکن جب
یہ لوگ دربار سے باہر آئے تو بعض نے یحیی سے پوچھا کہ کیا مالک ابن انس
نے اس کفارہ کا بدل بھی کوئی بتایا ہے یا نہین - جواب دیا کہ معاوضہ ضرور ہے لیکن

اگریں عبدالرحمن کو اس سخت سزا کا معاوضہ بتا دیتا تو اوس کو مکرر اوسی گناہ کے کرنے کی جرات ہوتی اور اب یہ ہے کہ وہ ضرور اپنے کو ہر گناہ سے محفوظ رکھنے کی کوشش کرے گا۔ اس پابند شرع پادشاہ کی ہمت کو دیکھنا چاہیئے کہ اس نے یحییٰ کے حکم کی پوری تعمیل کی۔ جیسا کہ یحییٰ لائق تہا اس کی خوش قسمتی سے اسکو الیق بیٹا نصیب ہوا اوس کا نام عیسیٰ تہا۔ اس کو صغر سنی سے سیر و سیاحت اور علماء و فقراء کی صحبت مین بیٹھنے کا بدرجہ غایت شوق تہا۔ بعد تحصیل علم جب یہہ اندلس واپس آیا تو عبدالرحمن نے عیسیٰ کو شہر قرطبہ کا قاضی القضاۃ مقرر کیا۔ یحییٰ کے انتقال کے چار سال بعد اس کا ہم درس اور ہم فن ابو مروان[1] عبدالملک ابن حلبیب نے بہی انتقال کیا یہ بہی یحییٰ سے کچہہ کم مشہور نہ تہا یحییٰ کی ایک ہزار تصنیفات جن مین علاوہ اور علوم کے تاریخ اور صرف نحو اور فقہ اور اصول قانون بہی شریک ہین اوس کے دل و دماغ کی قوت اور ذہن کی تیزی کے عمدہ ثبوت ہین یحییٰ ابن الیثی نے ۲۳۴ھ مین رحلت کی —

غرضیکہ عبدالرحمن کی سلطنت مین علم و فضل و کمال کے ایسے بے بہا جوہر جڑے ہوئے تہے جن کی آب و تاب کے مقابلہ مین الماس و یاقوت معمولی

[1] یہ بہی ایک بڑا نامی گرامی عالم اوس وقت مین تہا۔

پتھر سے بھی کم رتبہ رکھتے تھے ان علماء کی دوراندیشی اور لیاقت سے بادشاہ
کی شوکت اور دبدبہ کو اس قدر قوت پہونچی کہ اندلس کے نام سے تمام یورپ مین زلزلہ
پیدا ہو جاتا تھا اور ہر بادشاہ اس سلطنت سے اتحاد اور دوستی بڑھانا باعث عزت و فخر تصور کرتا تھا

عبدالرحمن ثانی بیرونی دشمنون کے کامل استیصال کے بعد امور ملکی کی

طرف متوجہ ہوا ہی تھا کہ بعض محکوم عیسائی شریرالنفس مفسدہ پردازون نے ہنگامہ
برپا کیا اور بالقصد و علانیہ عام راستون اور عدالتون مین نقض امن کے مرتکب
ہونے لگے۔ پادریون نے جب دیکھا کہ حکومت کے ساتھ ہماری قوت و
وقعت بھی جاتی رہی ان سے خاموش نہ بیٹھا گیا اور مذہب کی آڑ مین عام طور پر
عیسائیون کو بغاوت پر آمادہ کرنا چاہا۔ یہہ لوگ شارع عام پر اور بعض اوقات
دارالقضا مین خاص قاضی کے اجلاس پر مذہب اسلام کی توہین اور حضرت
رسول خدا صلعم کی شان مین نہایت ناسزا اور ناملایم الفاظ استعمال کرتے تھے
سلطان کی یہ اعلیٰ درجہ کی لیاقت اور خوش تدبیری اور حکام عرب کی روشن
خیالی۔ ہوشیاری اور نیک نیتی تھی کہ انھون نے ایسے نازک وقت مین
تعصب و غیظ و غضب کو اپنے پاس آنے نہین دیا اور اس فساد کو بلا کشت و خون
رفع کرنے کی کوشش کی اور ان مغویون کو تازیانۂ اغماض سے ایسی سزا دی

کہ خود ان کے ہم قوم اور ہم مذہبون نے ان کی حرکات ناشایستہ پر لعنت وملامت کی اور ان سے کنارہ کشی اختیار کر لی۔ اس ہنگامہ عظیم کا بانی مبانی[1] ایک عیسائی یولوجیس نامی تہا جس نے اپنے کو مرد پرہیز گار اور باخدا ظاہر کیا تہا۔ اگر عبدالرحمن ثانی سے ذرا سی غلطی ہوجاتی تو یہہ پادری ضرور اپنے ارادہ مین کامیاب ہوجاتا۔ اس کے مریدون مین دو عورتین بہی تہین ان مین سے ایک کا نام فلورا تہا اوس لڑکی کا باپ مسلمان اور مان عیسائی تہی۔ مان نے خفیہ طور پر اس لڑکی کو تلقین اپنے مذہب کی کی تہی۔ جب یہہ لڑکی سن شعور کو پہونچی تو مان کے ورغلانے سے بہاگ کر ایک کانونٹ یعنی معبد مین پناہ گیر ہوئی اس کے بہائی نے بمشکل تمام پتہ پاکر قاضی کے سامنے پیش کر دیا لڑکی نے قاضی کے سامنے اسلام کی نہایت جرأت سے توہین کی۔ قاضی نے عمداً اس کو مجنون قرار دیکر جیلخانہ مین قید کر دیا اور اس کو راہ راست پر لانے کی بہت کچھ کوشش کی مگر یولوجیس کی تعلیم کا اثر اس لڑکی پر ایسا پڑا تہا کہ یہ اپنی نازیبا حرکتون سے باز نہ آئی عیسائی[2] امرا نے عوام الناس کو ایسا اپنے قبضہ مین کیا تہا کہ ان پر ان باتون کا

[1] مورزان اسپین مصنفہ اسٹانلی لینول باب ۵ (صفحہ ۸۶)

[2] مورزان اسپین مصنفہ اسٹانلی لینول باب ۵ (صفحہ ۸۳)

کچھہ بھی اثر نہ ہوا۔ یہہ سب ان خود غرض پادریون کو یہہ جواب دیتے تھے کہ
عربون کی حکومت سے ہم کو کیا نقصان پہونچا ہے کہ ہم بلاوجہ تمہارا ساتھہ دین
اور اپنی جانون اور آزادی کو کھو دین۔ ہم ہر طرح آزاد اور ہماری جان اور مال
ہر طرح سے محفوظ ہی عرب ہمارے مذہب مین بالکل دخل نہین دیتے ہم بالکل
مطلق العنان اور خوش حال ہین صرف حکومت ہاتھہ سے نکل گئی ہے۔ ان فواید
کے عوض محض حکومت کی تمنا مین اپنی جان اور مال تلف کر دینا عقل و دانش
سے بالکل بعید ہے۔

عبدالرحمن کو علاوہ فتوحات کے ملک کو آراستہ اور اوس کی مالی حالت
درست اور عمدہ اصول پر قائم کرنے کا بہت کچھہ خیال و شوق تھا۔ بہ نسبت سلاطین
سلف کے اس کے عہد حکومت مین ملک بیرونی حملون اور خانہ جنگیون سے
امن مین رہا۔ ملک سرسبز اور رعایا خوش حال جس کا نتیجہ یہہ ہوا کہ اندلس کی آمدنی
پہلے سے دوچند ہو گئی عبدالرحمن کی تخت نشینی کے زمانہ مین ٹکس کی
آمدنی چھہ لاکھہ دینار وصول ہوتی تھی اور اب اس کے حُسن انتظام سے دس لاکھہ
دینار تک نوبت پہونچ گئی تھی عبدالرحمن بن معاویہ کے زمانہ مین تین لاکھہ
دنیار بڑے شہرون سے تجارت اور اہل شہر کی مالی حالت کے لحاظ سے

وصول کیئے جاتے تہے۔ ہر شخص کو ایک رقم معینہ خزانہ عامرہ مین داخل کرنی پڑتی ہتی اور علاوہ اسی ٹکس کے یہودی اور نصاری سے ان کی حیثیت کے موافق جزیہ وصول کیا جاتا تہا۔ یہی طرز اب ہی جاری رہا لیکن کل آمدنی تین حصون مین تقسیم کی گئی تہی۔ ایک ثلث فوج پر صرف کی جاتی تہی اور ایک ثلث سے حکام وعہدہ داران سلطنت وغیرہ کی تنخواہین اور اخراجات ادا ہوتے تہے۔ بقیہ حصہ آمدنی کا خزانہ عامرہ مین خاص موقعون مثلاً جنگ وغیرہ کے لیئے محفوظ و امانت رکہا جاتا تہا۔ زکوٰۃ مطابق شرع ذریعہ آمدنی کا تہا جو خاص مسلمانون سے وصول کی جاتی ہتی۔ صدقہ۔ زراعت۔ مویشی اور اوسی تجارتی مال سے جو ملک سے برآمد ودرآمد ہوتا تہا دو دینار فی صدی بلحاظ قیمت مال لئے جاتے تہے۔ سونا چاندی اور جواہرات جو ہتہیارون کے لیئے استعمال کیئے جاتے تہے۔ اور گھوڑون کا سازوسامان اور کتابین اور وہ زیور جو شادی کے وقت دلہن کو پہنایا جاتا تہا محصول سے بری تہا لیکن اب بوجہ مصالح ملکی بحری وبرّی فوجون کی ترقی پر بادشاہ مجبور ہوا اوس وقت اور ذرایع آمدنی کے ایجاد کرنے پڑے جب کبہی وہ آمدنی جو عیسائیون اور یہودیون سے وصول ہوتی ہتی بلحاظ ملک کی ترقی اور ضروریات کے لیئے ناکافی سمجہی جاتی ہتی تو بار ٹکس کا مسلمانون پر

ڈالا جاتا تھا یہان تک کہ ان کو خورد و نوش کی اشیاء پر بھی محصول دینا پڑتا تھا اور
ان نئے محصولون کا نام المستخلاص اور جبایہ[1] رکھا گیا تھا جن کا جملہ محاصل سات لاکھ
پینسٹھ ہزار دینار سالانہ ہوتا تھا عبدالرحمن نے بہت کچھ روپیہ محلات اور
باغات پر خرچ کیا لیکن ان سب یادگارون مین سے اسی عہد مین ایک ایسی
یادگار قایم ہوئی جس سے عبدالرحمن کی لیاقت اور روشن خیالی ظاہر ہوتی
ہے اس نے آبرسانی کا محکمہ قرطبہ مین جاری کیا اور پانی کے متعدد ذخیرے
بنا کر نلون کے ذریعہ سے شہر مین پانی پہونچایا۔ ملک مین پل اور راستے اور بڑے
بڑے شہرون مین مسجدین تیار کی گئین قرطبہ کی مشہور مسجد بھی بڑہائی گئی لیکن قبل
اس کے کہ مسجد کی تعمیر ختم ہوتی عبدالرحمن نے سنہ ۲۳۸ھ م سنہ ۸۵۲ع مین اکتیس ۳۱
سال کی حکومت کے بعد انتقال کیا۔

عبدالرحمن کے دو سو اولادین تھین۔ ڈیڑھ سو لڑکے اور باقی لڑکیان
یہہ نہایت ہی نیک نیت ہر دل عزیز اور بیدار مغز بادشاہ تھا اس کی عظیم الشان
فتوحات کے لحاظ سے رعایا اس کو المظفر کے لقب سے ملقب کرتی تھی قیافہ شناسی
بے مثل تھا اور کہا کرتا تھا کہ حکومت اور اعزاز کی خواہش ایسے لوگون کو رہتی ہے کہ جنکو
انکی قدر نہین اور اس لیئے ایسے لوگ حکومت و اعزاز حاصل کرنے مین ہمیشہ ناکامیاب رہتے ہین اس کی اضافی اس کا سجع تھا۔

[1] باج و خراج

# باب پنجم

سلطان محمد۔ اور سلطان منذر۔ اور سلطان عبد اللہ کا یکے بعد دیگرے تخت نشین ہونا۔ ان کے زمانہ حکومت کے مختصر حالات۔ عبد الرحمٰن ثالث کی تخت نشینی۔ جلیقیہ اور نوار اور البہ پر یلغار عربون کی شکست۔ عربون کی فتح۔ اہل یورپ اور عبد الرحمٰن سے بغاوت۔ سلطان کے بیٹے عبد اللہ کا قتل افریقیہ پر یلغار انتظام ممالک محروسہ عمارات کا شوق۔ اس کا دربار عبد الرحمٰن کا انتقال۔

سنہ ۲۳۸ھ م سنہ ۸۵۲ء مین عبد الرحمٰن ثانی کے انتقال کے بعد سلطان محمد اس کا بیٹا تخت نشین ہوا۔ مثل اپنے باپ کے فتوحات کا اس کو بھی بے انتہا شوق تھا۔ تخت پر بیٹھتے ہی اس نے موسیٰ ابن موسیٰ کو سپہ سالار لشکر مقرر کیا اور قسطلہ کی فتح کے لیے بھیجا اور ایک دوسری فوج برشلونہ روانہ کی ہنوز یہ مہم ختم نہ ہونے پائی تھی کہ طلیطلہ کے عیسائیون کی ترغیب سے بادشاہ جلیقیہ نے اندلس پر حملہ کیا۔ سلطان نے بذات خود یلغار کا عزم کیا اور وادی السلیطہ

کے کنارے پر دونون فوجون کا مقابلہ ہوا۔ مقابلے مین بیس ہزار اہل طلیطلہ
اور اسی قدر جلیقیہ کی فوج تہی۔ سلطان نے چند سوار بطور ہراول عیسائیون کے
مقابلے کے لئے روانہ کئے اور بقیہ فوج کو ٹیلون اور درختون کی آڑ مین پوشیدہ
رکہا۔ ہراول کے افسر کو یہہ حکم تہا کہ وہ عیسائیون سے لڑتا ہوا ان کو ان درختون
مین لے آئے۔ جب یہہ سوار آگے بڑہے تو بادشاہ جلیقیہ نے انہین کو پوری
فوج سمجہکر حملہ کا حکم دیا۔ سوارون نے پیچہے ہٹنا شروع کیا۔ عیسائیون نے اس خیال
سے کہ عرب بہت تہوڑے ہین نہایت بے پروائی اور بے ترتیبی کے ساتہ
ان کا تعاقب کیا اور اسی طرح پسپا کرتے ہوئے پہاڑی کے اندر گہس گئے۔
سلطان ایک بلند مقام پر سے اس جنگ کا تماشا دیکہہ رہا تہا جیسے ہی یہہ پہاڑی
کے قریب پہونچے اس نے فوج کو حکم دیا کہ عیسائیون پر حملہ کرے۔ عیسائیون کو اس
فوج کا گمان تک نہ تہا اس قدر فوج کے دفعتاً پیدا ہوجانے سے ایسے بدحواس
ہوئے کہ تاب مقاومت نہ لاسکے اور بہاگ کہڑے ہوئے عربون نے
ہزارون کو قتل اور ہزارون کو گرفتار کیا اور جو کچہہ مال اون کے ساتہہ تہا تمام و کمال
عربون کے قبضے مین آیا۔

سلطان نے ۲۴۵ہہ اور ۲۴۷ہہ اور ۲۵۱ہہ ہجری مین عیسائیون اور باغیون

پر یلغار کی اور ہر بار منصور و مظفر رہا۔ ۲۵۱ ہجری مین اس کے بیٹے المنذر نے شاہ افانزو کو شکست دی اور جو مال و متاع اس کے ہاتھہ آیا سلطان کی خدمت مین پیش کیا۔ اسی سال سلطان محمد نے جلیقیہ پر پہر فوج کشی کی اور ملک کو تاراج اور قلعون اور شہرون پر قبضہ کرتا ہوا دار الخلافہ واپس آیا۔ غرضکہ اس کی عمر اسی قسم کی جنگ اور یلغارون مین گذری۔ گو یہہ بہی مثل اپنے باپ کے قدردان اہل علم و کمال کا تہا اور اس نے بہی اپنے دربار مین مشہور علما مثل ابو عبدالرحمن القرطبی وغیرہ کو جگہہ دی لیکن اس کی لڑائیون نے اس کو اس طرف متوجہ ہونیکا موقع نہین دیا سلطان محمد کے لایق اور بہادر ہونے مین شبہہ نہین لیکن بادشاہ مین علاوہ صفت بہادری اور بہی صفات کی ضرورت ہے فی الحقیقت اس کے اور اس کے بعد جو دو بادشاہ گذرے ان کے زمانہ حکومت مین کوئی نیا ملک دائرہ اسلام مین نہین آیا۔ یہہ زیادہ تر اپنے خود غرض اور خوشامد پسند مشیرون کی رائے پر چلتے تہے جن کے ظلم و زیادتی کا نتیجہ یہہ ہوا کہ ملک مین بغاوت پہیل گئی جس کے فرو کرنے مین انکی عمرین گذرین۔ سلطان محمد نے ۲۷۳ھ مطابق ۸۸۶ء مین انتقال کیا اور اسی سال المنذر تخت نشین ہوا اس کا زمانہ بہی سرحدی لڑائیون مین گذرا۔ دلیر ایسا تہا کہ جنگ مین اپنی جان تک کی پروانہ کرتا تہا۔

چنانچہ ۲۷۵ھ کی جنگ مین مارا گیا اس کے انتقال کے بعد اس کا بہائی عبد اللہ
ابن محمد تخت پر بیٹہا اس کا زمانہ حکومت ایک حد تک امن مین گزرا اور گو یہہ بہی
شائق علم و ہنر کا تہا لیکن اس کے زمانہ مین کوئی ایسا واقعہ نہین ہوا جو قابل تحریر ہو۔
دنیا کی چہوٹی بڑی سلطنتون مین یہہ ہمیشہ ہوتا آیا ہے کہ بعض بادشاہ اپنی لیاقت
و محنت اور جانفشانی سے ملک اپنے قبضہ تصرف مین لائے لیکن ان کے
بعض کوتاہ عقل اور ناعاقبت اندیش جانشینون نے اپنے باپ دادا کی
محنت اور عرق ریزی کی یہہ قدر کی کہ ناچ اور رنگ اور عیش و آرام کے پتلے بن کر
ملک کو برباد کر دیا۔ چنانچہ عربون کی سلطنت اندلس بہی اس مرض سے محفوظ نہ رہسکی
اور عبد الرحمن ثانی کے جانشینون نے کچہہ بوجہ نالایقی اور کچہہ بوجہ آرام طلبی انتظام
اور انصرام سلطنت نظر انداز کر دیا اور خود غرض اور چرب زبان ندما کہ جن کے
پاس سوائے زبانی جمع خرچ کے اصلی جوہر نہ تہا ہاتون مین پہنس گئے۔ سلطان
عبد اللہ بوجہ تلون مزاجی اس قابل نہ تہا کہ اس نوعمر سلطنت کے اہم امور کا انصرام
کر سکتا۔ سختی اور نرمی کو ایسے بیجا موقعون پر کام مین لایا کہ تمام رعایا اس سے بیزار
اور نالان تہی یہان تک کہ رعایا کو اس کے تخت پر سے اوتار دینے کا بہی خیال
پیدا ہو گیا اس کو ابہی پورے تین سال بہی تخت پر بیٹہے نہ ہوئے تہے کہ اندلسیہ کا

بہت بڑا حصہ اللہ قریب قریب خود مختار ہوگیا۔ سلطنت کا ہر رکن ایک دوسرے کا مخالف بادشاہ مین اتنی لیاقت اور دور اندیشی نہین کہ سلطنت کے مختلف ارکان سے ان کی اہلیت وقابلیت کے مطابق کام لے ہر عرب اور ہر بربری اور عیسائی نے علانیہ خود مختاری اور خود رائی سے کام لینا شروع کیا غرض اس سخت بدانتظامی اور بادشاہ کی بے انتہا لاپروائی سے ہر طرف بدنظمی پہیل گئی۔ عیسائی پادریون نے غل مچایا کہ سلطنت عرب اپنی عمر طبعی کو آپہونچی ہے اور زوال وادبار کے آثار روز بروز نمایان ہوتے جاتے ہین وہ عرب امرا کہ جن کے ہاتھون پر یہہ ملک فتح ہوا تہا اور جن کی آنکھون مین ابتک عبدالرحمن اعظم اور الحکم کے دربار کی شان وشوکت کا سمان پہر رہا تہا بوجہ ناقدردانی دارالخلافہ چہوڑ چہوڑ کر اپنی اپنی جاگیرون مین خود مختار بن بیٹھے یہان تک کہ شہر اشبیلیہ قرطبہ کی ہمسری اور برابری کرنے لگا۔ وہ شہر جو اس بدنظمی پر بہی علانیہ بغاوت کی قدرت نہ رکھتے تہے صرف برائے نام عبداللہ کو بادشاہ مانتے تہے دارالخلافہ کی نواح کے باہر جہان سلطان کی فوج کا اثر نہین پڑتا تہا کوئی شہر یا صوبہ ایسا نہ تہا کہ خاندان امیہ کی حمایت اور زندہ رکھنے پر آمادہ ہو۔

عربون کی یہہ حالت دیکہکر قوم بربر کے قول وفعل سے بہی بغاوت اور خود مختاری

سے کے آثار آشکارا ہوتے جاتے تھے حتیٰ کہ انہون نے پرتگال کے جنوب کی
طرف جو صوبہ تھا اور اندلسیہ کے مشہور شہر جیان پر قبضہ کرلیا اور ان کے
سرگروہ موسیٰ اور اس کے تین بیٹون نے جو فتنہ انگیزی اور بدمعاشی مین اپنے
آپ نظیر تھے ملک کو تباہ و تاراج اور لوٹنا شروع کردیا وہ عیسائی جو ابہی مسلمان ہوئے
تھے اور عربون سے بہی زیادہ قواعد اسلام و شریعت کے پابند تھے اور جو
ابہی تک شاہی خاندان کے خیرخواہ اور طرفدار سمجھے جاتے تھے دوسرون کی
دیکھا دیکھی بادشاہ سے مخالفت اور سرکشی کرنے لگے اور ملک کے مغربی حصہ کو
دبا بیٹھے۔ وہ عیسائی جو پہاڑون کی چوٹیون اور دامنون مین چھپے ہوئے ابہی
موقع کے منتظر تھے اب باہر نکل کر علانیہ فوجین جمع کرنے لگے سلطان نے
بارہا ان سے مقابلہ کیا لیکن ہربار ناکام رہا۔ عربون کی اس حالت زار پر زمانہ زبان حال
سے یہہ کہہ رہا تہا کہ اُے اولاد عرب تم یہہ نہ سمجہو کہ نمک اس خاندان کا جس نے
تمکو اور تمہاری اولاد کو پرورش کیا اور وہ نمک جو کہ تمہارے رگ و پے مین اثر
کرگیا ہے تمہارے یا تمہاری اولاد کے دامنون کو چہوڑے گا وہ ملک اور دولت
جس کو تمہارے باپ اور دادا نے خونبہا دیکر جان عزیز کے بدلے خریدا یون
آناً فاناً ضائع کردینا اچہا نہین بغاوت سے دین و دنیا دونون نہ کہوؤ اور سرخروئی

حاصل کرنے کے بعد اپنا منھہ کالا نہ کرو اور اپنے آباؤ اجداد کے صاف و پاک
دامنون کو ورنگی کے دھبے سے بچاؤ"

غرض جب عبداللہ نے دیکھا کہ دن بدن ملک کی حالت ابتر ہوتی جاتی
ہے تو اب اس نے عیسائیون سے صلح کرنے کی کوشش کی لیکن وہ بھی ایسی
سوئ تدبیر سے کہ جس سے اسی کو زک اور نقصان پہونچا۔ شہر طلیطلہ سے
بھی بغاوت کی خبرین پے درپے آنے لگین نوبت باینجا رسید کہ سوائ تخت
اور تاج کے کسی قسم کا سرمایہ باقی نرہا لیکن اس شدید مایوسی اور ہراس بلکہ یہہ کہنا چاہیے
کہ نزع کی حالت مین اس سلطنت نے خفیف سا سنبھالا لیا یعنی عربون کو ملک سے
نکالنے کے قبل ہی عیسائیون مین باہمی حسد نے زور کیا اور دشمن کے مقابلے
کی عوض خانہ جنگی شروع ہوگئی اور کہین کہین خود مختار عرب امرا نے اپنے انتظام
اور خوش اسلوبی سے عیسائیون پر قدیم رعب و داب قایم رکھنے کی کوشش کی
ان سب مین سر برآوردہ ابن حجاج تھا جس نے صوبہ اشبیلیہ و قرطبہ کا
ہمیلہ بنا دیا اور سلطان کو اپنے ساتھہ دوستانہ تعلقات پیدا کرنے پر مجبور کیا اور خود
اپنے کو اس صوبے کا بادشاہ کہا کرتا تھا۔ یہہ چونکہ دیرینہ سال مدبر و تجربہ کار آدمی
تھا اس نے اپنی ریاست کو پرانے اصول پر قایم رکھا تھا۔ فوج نہایت باقاعدہ

خزانہ معمور اور دربار علما و اہل فن اور دانشورون سے بہرا وہ لوگ جو کسی زمانہ مین
دربار شاہی کے رکن اعظم اور دار الخلافہ کی زیب و زینت تہے جن کی تعظیم و تکریم
کے لیئے شاہان سلف اوٹہہ کہڑے ہوتے تہے وہ اب شہر اشبیلیہ مین
نظر آنے لگے مگر جب ملک سے اتحاد اور قومی عصبیت کا خیال جاتا رہے اور ملک چہوٹی
چہوٹی ریاستون مین بٹ جائے تو پہر ایک دو کی ترقی کا اثر تمام ملک پر کیونکر
پڑسکتا ہے جب عربون کو دار الخلافہ کی ناموس کا خیال نہ رہا اور عیسائی اور مسلمان
دونون **قرطبہ** کے لینے کی فکر مین ہوئے تو اب کیا رہ گیا سب کو خیال یہی ہوا
کہ سلطنت ہاتہہ سے گئی ملک کی یہہ حالت خیر خواہان ریاست کا یہہ حال کہ
ہر شخص کو بجائی خود وارث تخت و تاج ہونیکا شوق قریب تہا کہ **طارق ابن زیاد** اور
**موسیٰ ابن نصیر** کے ہاتہہ کا روشن کیا ہوا چراغ جواب ٹمٹما رہا تہا خاموش ہو جائے
سنبہلنے کی تمام امیدین منقطع ہو گئی تہین کہ قضا و قدر نے چراغ بے روغن کو قدرت
کامیابی کے تیل سے سیراب کیا ایکبارگی تمام ملک مین مشہور ہو گیا کہ سلطان عبد اللہ
نے سنہ ۹۱۲ھ م سنہ ۳۰۰ھ میں پچیس برس کی حکومت کے بعد ملک کو اس تباہ حالت مین
چہوڑ کر سفر آخرت اختیار کیا اور عبد الرحمٰن ثالث بن سلطان محمد سریر آرائی سلطنت ہوا
اس خبر سے خیر خواہان بنی امیہ کے جان مین جان ائی **قرطبہ** مین خوشی کے

نقارے بجنے لگے بادشاہ کی بیس برس کی عمر جوان بخت اور جوان سال تہا اوس وقت قریب کے رشتہ دار اور تاج وتخت کے دعویدار اسی جوان دولت کو گہیرے ہوئے تہے اور ملک کی یہہ حالت تہی کہ سوائے دار الخلافہ کے اور کسی جگہہ حکم شاہی کا اثر نہ ہوتا تہا لیکن جس کو خدا ابنائے اوس کو کون بگاڑے دعویدارون کے دہن پر قدرت کی مہر لگ گئی ہر شخص نے بخوشی تمام عبدالرحمٰن کو اپنا بادشاہ تسلیم کیا اور درباریں امرا سے پہلے دعویداران سلطنت نے نذرین پیش کین۔ تمکین ووقار اس کے چہرے سے نمایان۔ اقبال وکامیابی کا ستارہ اس کی پیشانی سے درخشان۔ سخاوت اور دلیری اس کے اطوار سے آشکار مروت وفتوت افعال سے نمودار۔ پہر کیون اہل قرطبہ امیر وغریب اس پر اپنی جانین نثار نہ کرتے اہل شہر کی نظرین اس بست سالہ لڑکے کی طرف لگی ہوئین تہین اور سب نہایت مسرت وانبساط کے ساتہہ اس کی ترقی اقبال اور کامیابی کی دعائین مانگ رہے تہے اور دیکہہ رہے تہے کہ یہہ کیا طرز حکومت اختیار کرتا ہے۔ یہہ دیکہہ چکا تہا کہ اس کے دادا کی تلون مزاجی اور بے موقع سختی اور نرمی سے ملک کس حالت کو پہونچ گیا تہا اس نوجوان بادشاہ نے اپنے تخت پر بیٹہتے ہی فوج کی ترتیب شروع کی اور پہر ایک عام حکم ممالک محروسہ مین اس مضمون کا نافذ کیا کہ

جو شاہی حکم سے ذرا بھی انحراف کرے گا قتل کیا جائے گا اور اون امراء اور عہدہ دارون کو جو باغی ہوکر خود مختاری کا دعویٰ کر رہے تھے حکم دیا کہ فوراً دربار مین حاضر ہوکر اپنے اپنے ملک کا حساب پیش کرین یہہ غیر ممکن ہے کہ کوئی حصہ ملک کا کسی کے تصرف مین بلا حکم شاہی رہ سکے فرمان مین جو احکام مندرج تھے وہ نہایت صاف اور قطعی تھے۔ گو ملک کی یہہ حالت تھی کہ ہر شخص اپنے ملک کا بادشاہ بنا ہوا تھا لیکن **عبدالرحمٰن** بھی اپنی قوم کے عادات اور صفات سے پوری طرح واقف تھا یہہ جانتا تھا کہ یہہ موقع ایسا نہین ہے کہ نرمی سے کام نکل آئے جرأت سے کام لینا چاہیے اور اگر اس پر بھی کام نہ نکلے تو فوج بھی امداد کے لیئے وافر ہونی چاہیے اس کی خوش اقبالی سے بغاوت کا زور بھی کم ہوتا جاتا تھا وہ لوگ جو اس فساد کے بانی تھے بہت تو مر گئے تھے جو باقی تھے ان کو ضعیفی نے کم قوت و بیکار کر رکھا تھا۔ عام رعایا نے خیال کیا کہ ہم کو گذشتہ زمانہ طوفان خیز اور حکومت شور انگیز اور انقلابات پُر آشوب سے کیا نفع پہونچا۔ عیسائیون کو گو اس زمانہ کس مپرسی اور مسلمانون کی باہمی مخالفت سے نفع پہونچا تھا اور یہہ لوگ پُر زور اور صاحب جرأت ہو گئے تھے بلکہ کچھہ ملک بھی ان کے قبضہ مین آ گیا تھا تاہم یہہ دیکھتے تھے کہ مسلمان اوسی طرح اندلس مین موجود او حکمران ہین

عربون کو عیسائیون کا یہہ زور اور اپنی یہہ حالت کب گوارا ہوسکتی تھی - ادنی اور اعلی
کی بہی خواہش ہوئی اور اسی مین اپنی بہبودی دیکہی کہ سلطان کی اطاعت و
فرمانبرداری کی جائے تا کہ وہ عزت و آبرو اور وہ مال و دولت جو ان کے آباو
اجداد نے پسینہ کی جگہہ اپنا خون گرا گرا کر حاصل کی تہی مخالفونکی دست برد سے محفوظ رہے
غرضکہ امرائے عرب کے تصفیہ کے بعد اب **عبدالرحمن** نے
عیسائیو کی طرف عنان توجہ کو منعطف کیا یہہ نہایت مشکل مہم تہی جہان صرف شجاعت ہی
نہین بلکہ لیاقت اور تدبیر کو بہی بہت کچہہ دخل تہا اس لیئے کہ ایک عیسائی **ابن
حفصون** نے موقع پا کر بہت کچہہ خزانہ اور لشکر جمع کر لیا تہا اور مع اپنے شرکاء
کے ایک نہایت مستحکم اور دشوار گزار پہاڑی قلعہ مین پناہ گیر ہوا تہا **عبدالرحمن**
نے جب دیکہا کہ ان چند کوہ نشینون کا استیصال آسان نہین اور نیز عیسائی عام طور پر
ان کے ہمدرد اور اگر موقع ملے تو انکی مدد کرنے سے بہی باز نہ آئین گے اس نے
نہایت دانشمندی سے بغرض تالیف قلوب عملاً عوام الناس پر یہہ ثابت کر دیا
کہ عدل اور انصاف کی نظر مین مسلمان اور عیسائی اور یہودی سب درجہ مساوات
کا رکہتے ہین جب عیسائیون نے یہہ دیکہا کہ سلطان بلالحاظ قوم و ملت عدل پر آمادہ
اور رعایا کے حقوق کا نگران ہے سب نے ہتہیار رکہدیئے اور دربار سلطانی مین

حاضر ہوکر عفو خطا کے طلبگار ہوئے سلطان نے نہایت دلجوئی اور دلدہی کے ساتھہ سب کو بکمال خوشی واپس کیا۔ جن عیسائیون کی جائداد اس طوائف الملوکی مین ضائع ہوئی تہی اون کی امداد شاہی خزانہ سے کی گئی لیکن ابن حفصون مع چند اشرار کے بدستور بغاوت اور جنگ پر آمادہ رہا راتون کو شبخون مارتا اور لوٹ مار سے شاہی لشکر کو پریشان کر رکہا تہا مگر بقول شخصے یک پیری وصد عیب بڑہاپے نے اس کی ہمت اور جرأت کو پست کر دیا تہا صرف ملک اور قوم کی خیر خواہی تہی کہ اس کو لڑا رہی تہی اس ہی اثنا مین اس کا انتقال ہو گیا اور اس کے ہمراہیون نے اپنے کو بے یار و مددگار دیکہکر ہتہیار رکہدئے اور قلعہ کا دروازہ کھول دیا۔ سلطان مع چند سوارون کے قلعہ مین داخل ہوا اور قلعہ کے ایک برج پر کہڑے ہوکر جب اس نے اجمالی نظر چارطرف ڈالی قلعہ کو نہایت مضبوط اور مستحکم پایا اور اس طرح بلا کشت وخون قلعہ کو اپنے قبضہ مین پاکر بخیال تائید غیبی حالت وجد مین دو رکعت نماز شکرانہ ادا کی اور جن عیسائیون نے اس کو اس قدر حیران و پریشان کیا تہا سب کو بغیر باز پرس معاف کر دیا اور خود یلغار کر کے راستے کے شہرون کو فتح کرتا ہوا طلیطلہ پہونچا۔ یہی ایک شہر باقی رہ گیا تہا اس مشہور شہر کا قلعہ وسیع اور دیوارین نہایت مستحکم تہین لیکن سلطان فتح ونصرت نشان کب ان مشکلات کو خیال مین

لاتاتھا بلاخوف وہراس اس کی دیوارون کے سایہ مین خیمہ زن ہوا۔

**طلیطلہ** وہ شہر تھا کہ جس نے بہادرترین بہادرون کی ضرب شمشیر کو برداشت اور بہت سے جنگجویان قلعہ شکن کو ناکام ونامراد واپس کیا اس کی شان وشوکت گواہی دے رہی تھی کہ یہہ شاہان سلف کا مایۂ نازوفخر تہا مگراب اس کوایک بادشاہ کے سامنے کہ جس کا نیر دولت وحکومت ترقی روزبہ پیر ہے سرتسلیم خم کرنا پڑا۔ ابتدا مین **طلیطلہ** کی مستحکم دیوارون نے عربون کے متواتر حملون کو رد کر دیا۔ **عبدالرحمن** نے جب دیکھا کہ معمولی تدبیرون سے کشایش کار ممکن نہین اس نے نہایت استقلال کے ساتھہ اس ہی شہر کے قریب ایک دوسرا شہر موسوم بہ **الفتح** آباد کیا اور وہین سے محاصرہ کو بدستور قایم رکھا ہر طرف کے راستے اور رسد کے ذرائع مسدود ومفقود ہو چکے تھے چندہی روز مین محصورین دست فقر وفاقہ سے ایسے تنگ آ گئے کہ انجام کار دروازے شہر کے کھولدیئے اور اطاعت وفرمانبرداری قبول کرلی۔

اٹھارہ برس کی تباہی وبربادی کے بعد اب پہر ایک بار تمام ملک **اندلس** خاندان بنی امیہ کے دائرۂ حکومت مین آیا اس وقت سلطان نے اپنے طرز حکومت کو بالکل بدل دیا اور عرب امرا سے جن کی خودغرضی اور سرکشی نے ملک کو

قریب قریب تباہ و ویران ہی کر دیا تہا وہ وسیع اختیارات جو ان کو اس وقت تک
حاصل تہے واپس لے لیئے کوئی اہم کام سلطان کی بلا اجازت یہہ نہین کر سکتے
تہے اور صوبون مین وہی اختیارات استعمال کر سکتے تہے جو دربار سلطانی
سے عطا ہوئے تہے عبدالرحمن کی طرز حکومت حسب ذیل اصول پر قائم تہی۔
(۱) شاہی اقتدارات کو سوائے سلطان کے اور کوئی امیر کام مین نہین لا سکتا تہا
اور تمام اہم امور سلطنت بغیر شاہی اجازت کے کوئی امیر یا وزیر فیصل نہین کر سکتا تہا
(۲) اس نے اونہین لوگون کو بڑہایا جو خاص اس سے وابستہ و خیر اندیش تہے
تاکہ سازش و عدول حکمی کی بنیاد باقی نہ رہے۔
(۳) پُرانے امرائے عرب جن سے سازش اور عدول حکمی کا خوف تہا سب کی اقتدارات
صلب اور ان نئے لوگون کو عطا ہوئے۔
(۴) شاہی رعب و داب قائم رکہنے کی غرض سے اس نے اپنی فوج کی تعداد
کو بہت بڑہا دیا تہا اور اپنے غلامون کا ایک باڈی گارڈ قائم کیا جس مین عیسائی
اور مسلمان دونون شریک تہے یہہ وہ فوج تہی جس نے نہایت نازک موقعون پر
سلطان کا ساتہہ دیا اور اس خاص فوج کے بڑہانے کی یہہ ترکیب ایجاد کی تہی
کہ ہر سپاہی کو حسب حیثیت جاگیر عطا کی اور یہہ حکم دیا کہ وہ اوسی آمدنی سے اپنی فوج تیار

کرے جو بوقت ضرورت شاہی فوج مین شریک کر لی جاتی تہی۔
اس جدید طرز حکمرانی سے بظاہر ملک کو بہت فائدہ پہونچا۔ قدیم امرا کی قوتین توڑ دینے سے فی الحال بغاوت اور سرکشی کا خطرہ جاتا رہا اور نو دولتون کو عبرت حاصل ہوئی غلامون کی خاص فوج قائم کرنے سے اور اس کو روز بروز ترقی دینے سے بدمعاش اور جرایم پیشہ کا نشان تک ملک مین باقی نہین رہا لیکن اس سخت اور جابرانہ طرز حکومت سے آیندہ چل کر سلطنت کو ایسا نقصان پہونچا کہ جس کا حد و پایان نہین جیسا انقلابات عظیم کے بعد شخصی سلطنتون مین ہمیشہ دیکہا گیا ہے۔ اس وقت بہی عرب رعایا جو خود غرض اور ظالم امرا کے ہاتہون جان بلب تہی ایسے با اخلاق رعایا پرور عدل گستر بادشاہ کو دیکہکر دل و جان سے اس کا ساتہہ دینے اور مرنے پر آمادہ ہوگئی لیکن رفتہ رفتہ اس خاص فوج کا حال مثل ترکی ینی عسکر[1] کا سا ہوگیا اور دن بدن اس قدر ترقی کی کہ آیندہ چل کر یہہ فوج جس کو چاہتی تہی بادشاہ بنا دیتی تہی اور جس کو چاہتی تہی تخت سے اوتار دیتی تہی۔ اور یہی فوج اس

[1] ینی لفظ ترکی ہے بمعنی نئے کے ینی عسکر یعنی نیا لشکر۔ سلطان محمود ثانی کے زمانہ حکومت تک سلطنت عثمانیہ مین یہی فیوڈل سسٹم یعنی فوجی جاگیرون کا قاعدہ جاری تہا جس سے سلطنت کو ایسا نقصان پہونچا کہ بالآخر سلطان محمود نے اس کو بہت کشت و خون کے بعد مسدود کر دیا۔

سلطنت کے بگاڑ کی بانی ہوئی۔

جب ملک اندلس خانہ جنگی کے جھگڑون سے پاک وصاف اور سلطان کو اطمینان کامل حاصل ہوگیا تو اب یہہ اپنے بیرونی دشمنون کی طرف متوجہ ہوا اور اس کو دو قوی بازو دشمنون کا ایک ہی دفعہ مقابلہ کرنا پڑا شمال کی جانب نصاریٰ اور جنوب کی جانب بنی فاطمہ جنہون نے ابہی افریقیہ کے شمالی حصّہ مین اپنی حکومت قایم کی تہی اندلس پر حملہ کرنے کے واسطے وقت اور موقع کے منتظر تہے۔ جوانی کا عالم بخت و اقبال یاور۔ فوج و رعایا اپنے دلیر و جفاکش اور غریب پرور بادشاہ پر جان نثاری کے لیئے دل سے آمادہ اور وہ خزانے جو بدنظمی کے زمانہ مین خالی پڑے تہے معمور بہلا یہہ کب ان دشمنون کو خیال مین لاتا لیکن دور اندیشی اس کے خمیر مین تہی اس نے فوج کشی سے قبل تدبیر سے کام لیا اور چند ہی روز مین افریقیہ کی رعایا مین مذہبی فساد کی بنیاد ڈال دی اور خود بیٹہا ہوا اپنی تدبیر کی تاثیر کا تماشا دیکہتا رہا۔ مذہبی آگ بہلا کسی سے بجہہ سکتی تہی جو حاکم اس کو فرو کرنے کی کوشش کرتے تہے وہ کسی نہ کسی فریق کی طرفداری کر بیٹہتے تہے۔ جس کا نتیجہ یہہ ہوتا تہا کہ آتش فساد زیادہ مشتعل ہوتی تہی۔ ملاؤن کا بیچ مین ڈالنا تیل کا حکم رکہتا تہا یہہ اتنے کہان کہ مصالح ملکی اور مہمات مملکت کو پیش نظر رکہین جہان کسی نے

ان کے فتوون پر اعتراض کیا یہہ فوراً اس کو کافر اور واجب القتل قرار دیتے
تہے غرض اس فسادنے اس قدر طول کہینچا اور سلطان نے اپنی لیاقت کے وہ جوہر
دکہائے کہ بغیر کشت وخون اور خرچ کے ملک بربر اس کے قبضے مین آگیا
اور اس نے فوراً فوج کثیر بہیجکر ملک اور سرحد کا انتظام کرلیا۔ شاہانِ بنی فاطمہ
اندلس کو لینے کے عوض اپنے ملک کا عمدہ حصہ کہو بیٹہے اور قلعہ سوطا پر
خاندان بنی امیہ کا پہریرا ہوا مین لہرانے لگا اس ملک کی آمدنی سے عبدالرحمن
نے دریائی بیڑون کو ساز و سامان جنگ سے آراستہ کیا بحر متوسط کی حکومت
جس کو خاندان بنی فاطمہ باعث فخر سمجھتے تہے وہ بہی سواحل افریقہ کے ساتہ
ان کے قبضے سے نکل گئے۔ یون تو اسلام کے شاہان سلف اور معاصرین
کو عموماً بحری قوت کے ترقی دینے کا شوق تہا لیکن ملک گیری کے شوق و
ذوق نے سلطان کے دل مین دریائی حکمرانی کا اس درجہ شوق پیدا کیا کہ بہت
تہوڑے عرصہ مین اس کے جنگی جہاز آبنائے طارق اور بحر متوسط پر حکومت کرنے لگے
جبتک سلطان اس مہم جنوبی مین مشغول رہا شمالی دشمن کی روک تہام کرتا جاتا تہا
لیکن اب اس مہم کے اختتام کے بعد عیسائیون کی طرف متوجہ ہوا عیسائیون نے
جو ہر طرح جنگ کے واسطے آمادہ اور تیار تہے خود پیش قدمی کی یلغار کرتے ہوئے

سرحد اندلس مین داخل ہوئے۔ ہم اس تاریخ کے پہلے حصے مین بیان کر آئے ہین کہ جب عربون نے جلیقیہ کو فتح کیا تو ایک عیسائی پلیو نامی معتیں ہمراہیون کے پہاڑون مین جا گہسا تہا اور وہین عربون کو ستانے اور اپنی قوم کو عربون کی بغاوت پر آمادہ کرنے کی کوششین کرتا تہا عرب ان چند گمنام آدمیونکو ڈاکو اور رہزن تصور کر کے کچہہ اعتناء نہ کرتے تہے پلیو نے عربون کی بے پروائیو نسے پورا فائدہ اوٹہایا اور گو یہہ خود اپنے دلی مقصود کو نہین پہونچا لیکن اس کی جانشین اس کی وصیت پر ثابت قدم رہے۔ یہہ وہی وحشی عیسائی ہین جو اب پر زور لشکر کے ساتہہ پہاڑون مین روپوش رہنے کی عوض جنگ کے لیئے پیش قدمی کر رہے ہین اور عربون کی فوج اور ساز و سامان کو خیال مین نہین لاتے ۱۵۷ھ مین الفانزو اردونی نے پلیو کی بیٹی سے شادی کی جس سے پلیو کو دونی قوت حاصل ہوئی اس نے الفانزو کی مدد سے اور نیز باغی عیسائیون کو اپنا معین و مددگار بنا کر بڑے بڑے شہرون مثل سمورہ لیون الکبیرہ اور سالونیکا وغیرہ پر عربون کو شکستین دیکر اپنا قبضہ کیا۔ قریب قریب تمام ملک جلیقیہ اور قسطلہ عربون کے دائرہ حکومت سے نکل گیا تہا پہلے پہل عربون نے ان کو اپنی سرحد مین آنے سے روکا لیکن اہل طلیطلہ اور شاہ نوار کی مدد سے یہہ لوگ عربون کو پیچہے ہٹاتے ہوئے

آگے بڑہتے گئے۔ عیسائی مذہبی تعصب سے اندہے ہو رہے تہے
جنگ مین سپاہی اور غیر سپاہی عورتون اور بچون مین تمیز نہین کرتے تہے جو مسلمان
ان وحشیون کے سامنے آجاتا تہا اوس کو بلا سوال وجواب ملک عدم کا
راستہ بتا دیتے تہے۔ جن شہرون پر یہہ قابض ہوتے تہے وہان مسلمان مردون
اور عورتون اور شیر خوار بچون کے خون سے دریا بہا دیتے تہے جو بچ جاتے
تہے ان کو جبراً عیسائی مذہب اختیار کرنا یا غلامی کا طوق گردن مین ڈالنا پڑتا تہا
خلاف اس کے کہ جب کبہی عرب میدان جنگ مین فتحیاب یا کسی ملک پر
قبضہ کرتے تہے تو سوائے اون لوگون کے جو مردانہ وار تیر و شمشیر سے ان کے
سد راہ ہوتے ضعیف اور بچون کو اور اون لوگون کو جن کو لڑائی سے کوئی
تعلق نہ ہوتا تہا گو وہ عیسائی یا کافر کیون نہ ہون اپنے علم ظفر پیکر کے سایہ مین پناہ
دیتے تہے۔ جب کبہی انہون نے کسی شہر کو فتح کیا تو انصاف و رحم دلی اور
دل جوئی سے رعایا کے دلون کو اپنے ہاتہہ مین لے لیا ان کے سامنے
مسلمان اور نصاریٰ اور یہودی سب برابر تہے کرجاؤن کی بدستور قائم
بلکہ عربون نے یہان تک کیا کہ یہودی اور نصاریٰ کے حقوق اور مذہب کی حفاظت کیلئے ایک علحدہ[1]

[1] المقری اور "ہسٹری آف دی سارسینس" مصنفہ جسٹس امیر علی باب ۲۱ صفحہ ۳ ۷ ۵ جو شخص کہ غیر مسلم (دیکہو صفحہ ۸۰)

محکمہ قایم کیا تہا۔ غرض کہ عربون کے عہد حکومت مین مذہبی تعصب نام کو نہ تہا
لیکن باوجود ان تمام باتون کے جب پیہم انقلابات اور بدنظمی نے سلطنت کو کمزور
کیا اور عیسائیون نے موقع پاکر زور پکڑا تو ان تمام احسانات سابق کو فراموش کرکے محض
مذہبی تعصب اور اختلاف کی وجہ سے یہہ وحشیانہ طرز جنگ اختیار کیا اور ہزارون
بے گناہ عورتون اور بچون اور اون لوگون کو جن کو جنگ سے کچہہ تعلق ہی نہ تہا قتل کر ڈالا
عبدالرحمن کو ہنوز پورے دو سال بہی تخت پر بیٹہے نہ ہوئے تہے کہ
اردونی ثانی نے اس کے حدود مین آکر ملک اور رعایا کو تباہ کرنا شروع کیا
بلکہ دار الخلافہ کے قریب آپہونچا۔ بادشاہ ابہی تخت نشین ہوا تہا عرب امرا اپنے
اپنے صوبون مین خودمختاری کے دعوے کر رہے تہے نہ فوج و سامان اتنا کہ
دشمن کو کلہ بکلہ جواب دے سکے ایسے نازک وقت مین اس نے دشمن کے حملے کو
روک دینے پر اکتفا کیا اور سلطنت کے انتظام و انصرام کی طرف دل سے متوجہ
ہوا۔ اب یہہ وہ وقت ہے کہ سلطان خداداد اقبال کی تائید اور اپنی لیاقت اور
جرات کی امداد سے ممالک محروسہ پر پورے طور سے تسلط ہوچکا ہے اور بنی فاطمہ
کے تصفیہ کے بعد فوج و سامان سے درست عیسائیون کے مقابلے

بقیہ صفحہ (۷۹) سب کے مذہب اور جایداد وغیرہ کی حفاظت و نگرانی کے لئے مقرر کیا گیا تہا اوس کو خطیب الزمام کہتے تہے

کے لئے تیار رہے اس نے فوراً ایک دستہ فوج کا بطور ہراول عیسائیون کو
سرحد پر روکنے کے لیئے بھیجا اس فوج نے یہان تک کامیابی حاصل کی
کہ اپنے سے چوگنی فوج کو ریلتی ہوئی دشمن کی سرحد مین گھس گئی اور متواتر شکستین
دیکر عیسائی فوج کو منتشر کر دیا۔ ۳۰۵ ہجری مین سلطان نے مکرر فوج روانہ کی
لیکن اس مرتبہ **شاہ اردونی** نے عربون کو شکست دی اور عرب منتشر ہو کر
میدان سے ہٹے افسر فوج نے اس بدنامی سے میدان جنگ مین مرجانا
پسند کیا اور شمشیر بکف اللہ اکبر کا نعرہ بلند کرتا ہوا یکہ و تنہا عیسائیون کے انبوہ کثیر
مین در آیا اور شہادت کا درجہ پایا۔ عیسائیون کا تعصب مذہبی اس واقعہ سے منکشف
ہوتا ہے کہ **اردونی** دون ہمت نے اس آدمی کے سر کو سور کے سر کے ساتھہ
قلعہ کے دروازے پر نصب کیا۔

**لیون** اور **نوار** کے عیسائیون کا دل اس قدر بڑھا کہ یہہ لوگ پھر میدان مین
آموجود ہوئے لیکن دار الخلافہ کی فوج نے ان کو شکست دیکر واپس کر دیا **عبد الرحمن**
نے دیکھا کہ اس طرز جنگ سے یہہ لوگ اپنی فتنہ انگیزی سے باز نہ رہین گے اور
چھوٹی چھوٹی کامیابیون کو فوز عظیم سمجھین گے **عبد الرحمن** نے بذات خود مقابلہ
کا عزم کیا اور ۳۰۸ھ مطابق ۹۲۰ء مین اپنے بہادر و تجربہ کار امرا کو ساتھہ لیکر

عیسائیون کا مقابلہ کیا۔ شاہ اردونی ثانی بن الفانزو کی مدد کے لیئے شاہان فرانس اور البشکنس اپنی اپنی فوج لیئے میدان مین موجود تہے سلطان کے میدان جنگ مین موجود ہونے سے ہر امیر اور ہر سپاہی عجب شوق سے لڑائی کا انتظار کر رہا تہا اور منتظر تہے کہ کب ہم کو اپنے جوہر سپہ گری کے دکہانے اور حق نمک ادا کرنے کا موقع ملتا ہے۔ مختصر یہہ کہ ایسی سخت جنگ واقع ہوئی کہ جس کا بیان نہین ہوسکتا عبدالرحمن قلب لشکر مین کہڑا ہوا تماشا دیکہہ رہا تہا اور جہان کہین اپنی فوج کو کمزور اور ہٹتا ہوا دیکہتا وہان اپنی خاص فوج کو لیکر مثل بجلی کے جا گرتا تہا اور دشمن کی فوج کو درہم و برہم کرکے ریلتا ہوا لشکر مخالف کے قلب پر جا پہیکتا تہا عیسائیون نے اپنی فوج کو سنبہالنے کی بہت کوشش کی لیکن عربی سوارون کے حملے کو جس سے یہہ ہمیشہ خوف زدہ رہتے تہے روک نہ سکے منتشر اور بدحواس ہوکر بہاگ نکلے کشتون کی انتہا نہ تہی جو گرفتار ہوئے تہے اون کی تعداد ہزارون تہی۔ سلطان فتح کامل کے بعد وہان کے قلعون اور مورچون کو تباہ اور منہدم کرتا ہوا اپنے دارالخلافہ مین واپس آیا۔

عبدالرحمن کو معلوم تہا کہ اس بے مثل کامیابی سے عیسائیون کی امیدون پر پانی پہر گیا اور اب ان کا سنبہالنا مشکل ہے لیکن مذہبی اور قومی جوش سے

یہہ خوب واقف تہا اور سمجہتا تہا کہ جب تک ان کی قوت پورے طور سے ٹوٹ نہ جائیگی یہہ پہر اوسی جوش سے مقابلہ ضرور کرینگے لہذا اس نے اس جنگ کے بعد ہی پہر فوج و سامان کو درست کرنا شروع کیا اور یہہ قصد کرلیا کہ اس قدر فوج و سامان اور ہتیار رہو جانا چاہیے کہ اگر لڑائی کی نوبت آئے تو تا کامل تصفیہ لڑائی برابر جاری رہے عبد الرحمن ہنوز اسی انتظام مین سرگرم تہا کہ اس کو خبر پہونچی کہ اردونی اور شاہ بنبلونہ نے پہر اس کی سرحد مین آکر چند قلعون پر قبضہ کرلیا او ملک و رعایا کو تباہ کر رہے ہین۔ یہہ واقعہ سنہ ۳۱۱ھ م سنہ ۹۲۳ع مین ہوا جس قدر فوج کہ موجود تہی اس کو لیکر عبد الرحمن آگے بڑہا لیکن سابق کی جنگ سے اس کا اتنا رعب مخالفین پر چہا گیا تہا کہ اس کی آمد آمد سنتے ہی عیسائی فوج قلعونکو خالی کرکے خائف و ہراسان اپنی اپنی سرحد کی طرف بہاگی سلطان بغیر کسی تعرض کے بنبلونہ کے پایہ تخت تک چلا آیا عیسائیون پر جو خوف کہ طاری ہوچکا تہا اوس کا اندازہ اس سے ہوسکتا ہے کہ بادشاہ مع فوج اپنے پایہ تخت کو چہوڑکر بہاگ گیا سلطان خدم و جلوس کے ساتہہ شہر مین داخل ہوا شہر پناہ اور قلعون کو منہدم کردیا۔ اس ملک پر اب قبضہ کرلینا بڑی بات نہ تہی مگر اس کے اقبال کو دیکہو کہ ہنوز ایک دشمن کا ملک اس کے قدمون کے نیچے پڑا لرز رہا تہا کہ اس کو

اردونی والی لیون کے مرنے کی اور اس کے بیٹون مین خانہ جنگی شروع ہوجانے کی خبر پہونچی - یہہ مہم یون بغیر محنت ومشقت سر ہوگئی - سلطان کی خوشی کا کیا پوچھنا تھا وہین جشن شاہانہ منعقد ہوا اور سلطان وفوج دونون شادان وفرحان دار الخلافہ کی طرف روانہ ہوئے -

عبد الرحمن نے شہر قرطبہ پہونچکر ان فتوحات متواترہ کی یادگار مین اور نیز اپنی عزیز رعایا کی خواہش اور مذہبی جوش ان کے دلون مین پیدا کرنے کی غرض سے امیر المومنین[1] اور الناصر الدین اللہ کے خطاب سے اپنے تاج وتخت کو رونق بخشی -

عبد الرحمن ۳۲۲ھ مطابق ۹۳۳ء مین یلغار کرکے نبلونہ پہونچا - وہان کی شہزادی طوطہ نے بغاوت کا ارادہ کیا تھا لیکن بادشاہ کے پہونچتے ہی حاضر ہوکر عفو خطا کی خواستگار ہوئی - سلطان نے اس کی خطا کو معاف کیا اور اوس کی بیٹے غرسیہ کو اوس ملک کی حکومت بخشی اور خود البہ ہوتا ہوا دار الخلافہ واپس آیا مگر ۳۲۵ھ مین ملکہ نبلونہ نے خلاف معاہدہ عمل کیا جسکی فوراً تلافی کردیگئی

[1] اس سے قبل اندلس کے بادشاہ امیر یا سلطان کہلاتے تھے اس ہی کے وقت سے یہہ خلفائے اندلس کے نام سے مشہور ہوئے لہذا ہم نے بھی یہان سے بجائے سلطان کے خلیفہ لکھا ہے -

عبد الرحمن ملک کے انصرام و انتظام مین مشغول تہا کہ ناگاہ خبر
پہونچی کہ لیون مین خانہ جنگی ختم ہوگئی اور ردمیر ثانی تخت نشین ہوا یہہ شخص
نہایت لایق اور شجیع تہا مگر اپنے متقدمین کی طرح بلکہ ان سے سہ چند متعصب
اور عربون کا دشمن تہا اسی اثنا رمین احمد ابن اسحٰق سلطان کا وزیر کسی سنگین جرم
کی پاداش مین قتل کیا گیا۔ یہہ امیہ ابن اسحٰق صوبہ دار سرقسطہ کا بہائی تہا۔
جب اس کے قتل کی خبر امیہ کو پہونچی اس نے پاس نمک اور قوم اور مذہب کو بالائے
طاق رکہا۔ ردمیر سے اپنے بادشاہ کے خلاف سازش کی سلطان فوراً فوج
لیکر تنبیہ کی غرض سے آیا امیہ مین اتنی قدرت کہان تہی کہ سلطان کا سامنا کرتا
سرقسطہ سے بہاگ کر ردمیر سے جاملا اور اسپر عربون کے فوجی راز ظاہر
کردئے لیکن عبد الرحمن بلا خوف جلیقیہ کے پایہ تخت سمورۃ تک چلا آیا اور
شہر کا محاصرہ کرلیا اس کی فوج کی تعداد ایک لاکھ تہی ردمیر اس وقت اپنے پایہ تخت مین
موجود نہ تہا اس یورش کی خبر سن کر فوج کثیر کے ساتہہ آپہونچا۔ ماہ شوال ۳۲۷ہجری م
سنہ ۹۳۹ع مین یہہ جنگ الخندق شروع ہوئی شہر سمورہ اور اس کا قلعہ سات مستحکم و
بلند دیوارون سے گہرا ہوا تہا اور ہر دیوار کے بعد ایک نہایت عمیق اور پختہ خندق بنی
ہوئی تہی۔ پہلے جو کچہہ کہ لڑائیان میدان مین ہوئین اون مین عرب ہمیشہ کامیاب رہے

لیکن سورج گہن کے تیسرے روز عیسائیون نے بہت سخت حملہ کیا عرب ان کو پسپا کرتے ہوئے شہر کی دو دیوارون کے اندر گہس گئے مگر خندقون کی وجہ سے فوج کی ترتیب و قاعدہ باقی نہین رہا۔ تیسری دیوار کے قریب عرب ہنوز سنبہلنے نہ پائے تہے کہ عیسائیون نے ایک دفعہ مڑکر حملہ کیا اور ان کی مدد کے لیے وہ فوج جو دیوارون کے پیچہے چہپی بیٹہی تہی مثل پانی کے اُبل پڑی چارطرف سے عربون کو گہیر لیا خندق مین جو عرب آگئے تہے اون مین سے ایک نہ بچا بیان کیا جاتا ہے کہ قریب پچاس ہزار عرب کے خندقون مین ڈوب گئے جس زمانہ سے کہ عربون نے اس سرزمین مین قدم رکہا اس وقت تک ایسا حادثہ سخت ان پر نہین گزرا تہا۔ جو پس ماندہ فوج اس آفت سے بچکر نہایت بے ترتیبی سے بہاگی تہی اوس کا تعاقب اگر ردمیر کرتا تو اوس کا قتل اور غارت ہو جانا نہایت آسان امر تہا لیکن امیہ ابن اسحق نے ردمیر کو تعاقب سے روکا اور یہہ خوف دلایا کہ مبادا عرب جہاڑیون مین نہ چہپے ہون اور اس کی فوج پر پیچہے سے حملہ کر بیٹہین اور یہہ فتح مبدل بہ شکست نہ ہو جائے اور جو بے حساب اسباب و دولت کہ عرب چہوڑ گئے ہین ہاتہہ سے نہ نکل جائے لیکن امیہ نے اب دیکہا کہ اس شکست کے بعد عبدالرحمن چپ نہ بیٹہے گا بلکہ ایسا بدلہ لے گا کہ پہر شاید کوئی عیسائی اس

